# محبوب الامثال



جس میں

پانچ متداولہ زبانوں انگریزی۔ عربی۔ فارسی پنجابی و اردو کی ضر

ہم معنی اور ہم مطلب ضرب المثلیں ایک دوسرے کے بالمقابل

منشی محبوب عالم صاحب ایڈیٹر پیسہ اخبار

لاہور نے مرتب کی ہیں

بار دوم

سنہ ۱۹۰۲ء

کارخانہ پیسہ اخبار لاہور کی مطبع خادم التعلیم پنجاب لاہور میں

منشی عبدالعزیز مینیجر نے چھاپا

# المثل في الكلام كالملح في الطعام




ضرب المثلوں کا یہ رسالہ کہ جسکو مینے ۱۸۸۷ء میں بڑے شوق سے مگر عدیم الفرصتی کے زمانہ میں جمع کر کے چھپوایا تھا۔ دو تین سال میں ختم ہوگیا۔ اور باوجود اس کے شائقین کی متواتر درخواستوں کے گیارہ بارہ سال تک اسلئے اسکو دوبارہ نہ چھاپا گیا کہ مجھے اس کی نظر ثانی کا موقع نہ ملا۔ مینے بار بار اس کی نظر ثانی اور اصلاح کا ارادہ کیا لیکن کبھی اتنی فرصت نہ ملی جو روزمرہ کے کاموں کے بوجھ سے سبکدوش ہو کر غور سے مثلوں کا مقابلہ کرتا اور نئی مثلیں اس میں شریک کرتا۔ جس زمانہ میں اسے پہلی مرتبہ چھاپا گیا تھا وہ مسودہ اور اسکے ساتھ کئی دوسرے مسودے کہ جنکا پہلی طبع کے دیباچہ میں ذکر کیا گیا ہے تلف ہو گئے۔ چونکہ نظر ثانی میں ان مسودوں سے مدد مل سکتی تھی۔ اسلئے بھی اس کی طبع دوم کا ارادہ تعویق میں پڑتا گیا۔ آخر اب فیصلہ کیا کہ غیر معمولی فرصت تو کبھی موت سے پہلے ملیگی نہیں۔ اور اگر پورا بہم نہ پہنچ سکے تو ادھورا ہی سہی۔ اسلئے بلا کسی نظر ثانی کے اب محبوب الامثال کو دوبارہ پبلک کے پیش کیا جاتا ہے ؂

محبوب عالم

لاہور ۲۵ مئی سنہ ۱۹۰۲ء




ہمارے ملک میں ضرب المثلیں ایسی مفید چیزیں نہیں سمجھی جاتیں جیسی کہ دُنیا کے تمام دیگر مہذب ممالک میں سمجھی جاتی ہیں کہ جہاں اُنکو علم کے آسمان کی نردبان" "مثلوں کے فلاسوفی اور قدیم فلسفہ کے ٹکڑے" کہا جاتا ہے۔ وہاں کے لوگ انسے وہ نتائج استخراج کرتے ہیں کہ افلاطون کی تصنیفات میں ملنے محال ہیں۔ بڑے بڑے علماء نے مختلف ملکوں کی مثلیں جمع کرکے اُنکے نتیجے اور اصول علم اور حکمت کی تکمیل کے لئے نکال رکھے ہیں۔ مگر ہمارے ملک میں کسی کو ان کی طرف خیال نہیں۔ اور نہ یہ معلوم ہے کہ اُن کے مطالعہ سے کیا فائدہ ہے۔ اگر کسی نے اتفاقاً ضرب المثلوں کا کوئی ایک آدھ رسالہ جمع کر دیا ہے تو اُس سے مرتب کی فقط یہ غرض رہی ہے کہ اسکول لٹریچر کی ترقی منظور تھی یا مجلس کی رونق کا مدعا تھا۔ ہاں اگر کچھ کیا ہے تو ہمارے ملک میں چند یورپین لوگوں نے ہماری "مثلوں کے فلاسوفی" کو کامل کرنا چاہا ہے۔ جو اُن کی تصنیف سے مبرہن ہے۔ دیکھو۔ جی لونگ صاحب کی بنگالی مثلیں۔ پادری نالس صاحب کی کشمیری مثلیں۔ کار صاحب کی تلگو مثلیں۔ پرسیول صاحب کی تامل مثلیں۔ روبک صاحب کی اردو مثلیں کس خوبی اور کس غرض سے لکھی گئی ہیں۔ ہمارا ارادہ ہے کہ اپنے ملک کی زبانوں کی مثلوں کی تحقیقات بھی اسی بناء پر تیار کیجاوے اور امید کرتے ہیں کہ عنقریب اس تحقیقات کا نتیجہ شائع کیا جاویگا۔ اسوقت جو کام

ہمنے اختیار کیا تھا - اس کا ادھورا سا نتیجہ شائع کیا جاتا ہے - کچھ عرصہ سے ہماری خواہش تھی کہ کوئی ایسی کتاب تیار کیجاوے جس میں انگلستان - عرب - ایران - اور ہندوستان کی اعلٰے زبانوں کی ہم مطلب اور ہم معنے مثلیں بالمقابل درج کی جاویں لیکن اس قدر دور دراز ممالک کی ہم مطلب مثلوں کا جمع کرنا جنکے باشندوں کے عادات واطوار طرز بیان ضروریات اور روزمرہ استعمال کے اسباب میں ہزاروں کوس کا فرق ہے - کوئی آسان بات نہیں تھی - اسلئے آجتک وہ امید ظہور میں نہ آئی اور ایسے مفید علم سے فائدہ اُٹھانے سے لوگ محروم رہے - گو ضرب الامثال کی کئی ایک چھوٹی موٹی کتابیں فارسی - عربی - انگریزی - اُردو میں جمع ہیں لیکن ان میں سے ایک بھی ایسی نہیں جو عربی - انگریزی بالمقابل ہو - یا عربی فارسی بالمقابل ہو - یا فارسی انگریزی ہو - یا عربی اردو ہو - چہ جائیکہ ایک ایسی کتاب پائی جائے جو ان چاروں زبانوں کی ہم مطلب اور ہم معنے مثلیں ظاہر کرسکے - گو اس کام میں اعلٰے درجہ کی لیاقت مطلوب تھی لیکن اس ہیچمدان نے شوق کو رہبر بناکر یہ کام اپنے ذمہ لیا اور کمال عرقریزی اور جانفشانی کے ساتھ اپنے فرائض منصبی کے ادا کرنے کے بعد جو وقت بچا اُسمیں شب و روز لگ کر یہانتک کام کیا - گو یہ کام ابھی ختم نہیں ہوا اور نہ ایسا ہی کہ جلدی ختم ہوسکے - لیکن تاہم اپنے خیال کے مطابق ہمنے ایک نئی نظیر قائم ہے - اور گویا اس سڑک پر قدم رکھ دیا ہے - اب اہل ہمت نکلیں اور یہ راستہ جو ابھی بتمامہ ناسپردہ پڑا ہے پے سپر کریں - مثلوں کی فلاسوفی کو جیسا کہ یہ شریف علم ہے - ترقی دیں خود فائدہ اُٹھائیں - اور ہمجنسوں کو بھی نفع پہنچائیں ؂

جمیع اصحاب علم دوست جنہیں کچھ بھی اس قسم کے امور میں مذاق ہے سمجھ سکتے ہیں کہ نیازمند کو کس قدر کاوش اتنی بالکل مختلف اور متفاوت زبانوں میں ہر ایک ضرب المثل کی تلاش میں ہوئی ہے اور چونکہ کام کی طرز بھی اس ملک میں بالکل نئی ہے - اسلئے اگر بعض غلطیاں اس ترتیب میں رہ گئے ہوں تو ناظرین اس خاکسار کو معذور رکھیں - اور اگر کوئی نکتہ عمدہ ان کے متعلق اُن کے خیال

ہیں کر سکے تو اطلاع دریغ نہ رکھیں ۔

ہمنے مذکورہ بالا چاروں زبانوں کی مثلوں کی ترتیب بالمقابل پر ہی اکتفا نہیں کیا بلکہ پانچویں پنجابی کو بھی ساتھ شامل کر لیا ہے۔ گو پنجابی کسی بڑے ملک کی زبان نہیں نہ اسے علمی اور فصیح ہونیکا فخر حاصل ہے۔ نہ منجانب سرکار و دولتمند ہی مقبول ہے۔ لیکن چونکہ اس ملک کی زبان ہے۔ جہاں یہ کتاب تیار ہوئی ہے۔ اور نیز اس رسالہ کے مرتب کی پنجابی مادری زبان ہے۔ اور آجتک بدنصیبی سے اسے کتابوں میں داخل ہونے کا موقع ہی نہیں ملا۔ اسلئے بنظر ترحم اس کو اس پایہ کی علمی کتاب میں پہلے پہل دخلکر دینا گونہ رعایت اسکی پر محمول کرنا چاہئے ۔

جیسا کہ اوپر لکھا جا چکا ہے کہ کوئی زبان فاک لور اور ضرب المثلوں سے خالی نہیں۔ اسلئے واضح ہو کہ پنجابی میں بھی فاک لور بے انداز پڑا ہے۔ چونکہ پنجابی ہنوز علمی زبان نہیں بنی اسلئے بعض موقع پر علمی زبانوں کے مقابلہ میں اسکی مثلیں نہیں نکل سکتیں لیکن تاہم یہ وہاں تک پہنچے ہیں کہ جہانتک انسے امید نہیں پڑتی تھی۔ جن لوگوں کی پنجابی مادری زبان ہے۔ اگر وہ اسپر بھی احسان نہ مانیں تو اس زبان ہی پر ظلم نہیں کرتے۔ بلکہ اپنے ہمزبان اہل وطن پر دانستہ ظلم کرتے ہیں۔ ان کو لازم ہے کہ اپنی مادری زبان کو ترقی دینے میں ساعی ہوں۔ اگر کچھ قلم سے کر سکتے ہوں تو کریں۔ ورنہ درم سے مدد کریں۔ اور اگر یہ بھی نہیں تو زبان اور دل سے ہی ہی ہم پنجابی لٹریچر کے لئے گرامر اور لغات لکھ رہے ہیں لیکن چونکہ انکا بیان اسموقع پر چنداں موزوں نہیں اسلئے اسقدر کہنا کافی ہے کہ پنجابی مثلوں کی ایک کتاب بڑی مشقت کے ساتھ جمع کی گئی ہے۔ جو اس کتاب کے بعد طبع کیجائیگی آجتک کسی نے ان مثلوں کو احاطہ تحریر میں قید نہیں کیا تھا ۔

ان لوگوں کے لئے جو اس کتاب کے مطالعہ کی تکلیف گوارا کرنا چاہتے ہیں یہ چند سطور لکھی جاتی ہیں :-

جسقدر محنت اس کتاب کے تیار کرنے میں کیگئی ہے۔ اسکا اندازہ لگانا ہر ایک

کا کام نہیں۔ مثلوں کے خزانے ہر ملک میں پر ہیں۔ گو ہر ملک کی مثلوں کی زیادہ تعداد اپنے مخالف قومی اور بُعد مقامی کی وجہ سے دوسرے ملک سے مفہوم میں نہیں ملتی۔ اور ایک اس نوع کی کتاب کے تیار کرنے میں ساری زبانوں کی مثلوں کو دل میں محفوظ رکھنا ہوتا ہے کہ جب کسی مثل کا موقع مناسب آیا وہاں پر اُسے درج کیا۔ اسلئے صاف ظاہر ہے کہ بہت کم مثلیں اس قسم کی ایک آدمی جمع کر سکتا ہے گو ہمنے بھی کچھ بہت مثلیں جمع نہیں کیں۔ اس کتاب میں بعض ایسے موقع ہیں کہ ضرب المثل کا ایک حصہ کسی دوسری مثل کی ضرب المثل سے تطبیق کھاتا ہے۔ لیکن دوسرا نہیں کھاتا بلکہ بالکل مختلف ہوتا ہے۔ تو اس صورت میں ساری مثل لکھنی پڑی ہے۔ اسلئے یہاں اعتراض کرنے کی گنجائش نہیں۔ بعض دفعہ ایک ہی مثل دو مختلف مقاموں پر بلحاظ مفہوم متضادت معنوں میں استعمال کی گئی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس مثل کے دو جُدا جُدا مطلب ہوتے ہیں۔ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ایک ہی مثل اُردو اور پنجابی دونوں زبانوں میں بالکل انہی معنوں اور انہی لفظوں میں استعمال کی جاتی ہے یا کبھی لفظ تو وہی ہوتے ہیں صرف پنجابی لہجہ ہو جاتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مثل پنجابیوں نے ہندوستانیوں سے لی ہے۔ کبھی صرف ایک آدھ اُردو لفظ بدل کر پنجابی مثل بنا لیتے ہیں۔ ان ساری وجوہات کا مطلب فقط یہ ہے کہ پنجابی اور اردو ہمسایہ زبانیں ہیں جنمیں سے اردو نسبتاً شائستہ زبان ہے۔ مگر پنجابی ہماری اردو بھی ابھی یہاں تک نہیں پہنچی کہ دیگر علمی زبانوں سے لگا کھا سکے۔ کیونکہ جہاں کہیں کوئی ایسا موقع آ گیا ہے کہ علمی مثلیں جمع کی گئی ہیں تو اردو کو عاری پایا گیا ہے۔ باقی فارسی عربی انگریزی مثلیں بڑی سوچ سمجھ سے بالمقابل لکھی گئی ہیں۔ اگر ان میں سے کوئی مثل یا وہی النظر میں ہم مطلب نہ معلوم ہو تو اس میں زیادہ غور کرنا چاہئے۔ کیونکہ کئی ایک مثلیں ایسی بھی ہوتی ہیں جنکو اُس شخص کے سوا جو اُن کا خوب غوض سے مطالعہ کرنیوالا ہوتا ہے ہر ایک بآسانی سمجھ نہیں سکتا۔ ہمنے اس ترتیب میں انگریزی مثلوں کو بلحاظ ابجد ترتیب وار

رکھا ہے۔ گو اردو مثلوں کو مناسب تھا کہ ترتیب وار لکھ دیا جاتا لیکن یہ ابھی ایسی مقرر اور کتابی نہیں ہیں بلکہ ان میں سے اکثر مطالب مفقود ہیں ورنہ اگر ان کو ابجدی ترتیب سے لکھا جاتا تو موجودہ صورت کی نسبت زیادہ سود مند ہوتا۔ کیونکہ جو لوگ انگریزی داں نہیں۔ وہ اس صورت میں اس سے انگریزی محاورات کی طرح فائدہ نہیں اٹھا سکتے ؞

محمد محبوب عالم

گوجرانوالہ۔ رنجیت گنج

۱۲- اگست ۱۹۸۷ء

# عِلمُ الاَمثال

## ضرب المثل کی حقیقت ماہیت صفات اور فوائد

زبان خلق کو نقارۂ خدا سمجھو

ایک مغربی شاعر نے بڑی پاکیزگی سے اس مضمون کو نظم میں ادا کیا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ "سب لوگ کہتے ہیں۔ خلق کا حلق خدا کی زبان ہے۔ میں کہتا ہوں کہ چونکہ ضرب المثلیں بھی ایک عالم کی زبان ہیں اسلئے خدا کی زبان ہیں" اسمیں کچھ شک نہیں کہ جو قبولیت اثر حسن صورت۔ خوبی مطالب۔ اختصار ملاحت۔ فصاحت۔ صداقت۔ تعلیم۔ تراش۔ دلچسپی اور دلنشینی کی صفتیں ضرب المثلوں میں پائی جاتی ہیں۔ وہ صرف انہیں کا حصہ ہیں۔ اور انہیں اس قابل کر دیتے ہیں کہ الہامی باتیں کہی جاسکیں۔ دنیا کا کوئی ملک اور کوئی زبان انسے خالی نہیں۔ اور نہ زمانہ کا کوئی دوران سے خالی ہوا ہے یہ عقل کے نسخے اور تجربہ کے ٹوٹکے خدا معلوم کن لوگوں کے تجربات کا عطر مجموعی ہیں۔ ہر شخص کی گفتگو میں انہیں معقول حصہ ملتا ہے۔ متکلم کے مطلب کو واضح کرنا اور اس کے کلام کو دلنشین بنا دینا اُن کا بائیں ہاتھ کا کرتب ہے۔ کیا لطف کی بات ہے کہ باوجودیکہ خود بہلے درجہ کی مختصر ہوتی ہیں لیکن جس محل پر بولی جاویں اُسکے مطلب کو مفصل بنا دیتی ہیں۔ مطلب خیز اس قدر کہ ایک دو لفظ کے فقرہ سے پوری داستان کا اثر مخاطب کے دل پر نقش کر دیتی ہیں۔ اُن سے صرف تواریخ ہی کو مدد نہیں ملتی۔ بلکہ ملک کے اطوار اور باشندوں کی عادتوں اور رسموں اور حرفتوں اور خیالوں۔ بدعتوں کو بھی کماحقہ روشن کر دیتی ہیں۔ علم الاقوام۔ علم زبان۔ علم اخلاق اور علم قصص الاصنام

کی بڑی معاون ہیں پروفیسر ملکس ملر لکھتا ہے۔ "ضرب المثلیں اکثر متبا لوجی قصص الاصنام کے بارے ہوا کرتے ہیں"۔ خاصکر تعلیم نسوان اور تربیت اطفال کے لئے اُن سے اس قدر اعانت کی اُمید ہو کہ علم کے دوسرے شعبوں سے نہیں۔ اُن کے ذریعہ سے جاہل سے جاہل کے دلپر وہ پیچیدہ اور مشکل اصول نقش ہو سکتے ہیں۔ جو عالم لوگ ضخیم کتابوں کے اوراق سے اُس خوبی سے اخذ نہیں کرسکتے۔ ان زبانی روایتوں میں سے بعض نے محفلوں اور جلسوں کے دلوںپر وہ مقناطیسی اثر کیا ہے کہ سیفی کے نام سے نامزد کیگئیں۔ اور بعض نے برمحل اور موزون ہونے کی وجہ سے صدہا بندگانِ خدا کو ہمیشہ کے لئے آزمائشوں اور تباہیوں سے بچالیا۔ اُن میں سے بعض میں وہ بلا کا تجربہ اور غضب کی صداقت کوٹ کوٹ کر بھری گئی ہے۔ کہ لاکھوں بندگان خدا اُن روشنی کے میناروں کے پتہ سے اٹل مصیبتوں کی چٹانوں سے اپنی کشتیاں لیکر ساحل سلامتی پر جا پہنچے۔ جن لوگوں نے اُنکو اپنا دستور العمل بنایا ہو وہ زندگی کے میلہ سے بامراد ہوکر نکلے ہیں۔ اگر ہمیں ایک قدیم ہندوستانی رسم کے ذکر کو بطریق استعارہ استعمال کرنے کی اجازت دیجاوے۔ تو ہم اپنے خیال کے مطابق کہاوتوں کی ندرت کی تعریف میں کمال صداقت اور وثوق سے کہہ سکتے ہیں۔ کہ ایک ایک ضرب المثل کی عالیشان محل کی بنیاد کے نیچے صدہا عقلمندوں کے سر بھینٹ کے طور پر چُنے جا چکے ہیں۔ اور اُنپر اُن کے نمونہ عجائبات روزگار عمارت تعمیر ہوئی ہے ؛

مثلیں خواہ سادہ اور روزمرہ برتاؤ کی ہوں مگر حکمت اور تجربہ سے لبریز ہونے کی وجہ سے بسیط اور مشرح دلائل اور براہین سے دلوں پر کہیں زیادہ مؤثر ہوتی ہیں اُن کے برمحل ہونے سے نیشتر کا کام نکلتا ہے۔ اور صداقت کے باعث دلوں میں جگہہ لیتی ہیں۔ صحیح نصیحتیں کامل رائیں۔ اور پورے انسانی تجربے جو اُن میں مرکوز ہیں۔ دانشمند آدمیوں کو اُن کے مطالعہ پر آمادہ کرتے ہیں جبکہ کلام میں برمحل بولے جاتے ہیں تو عجب موزون معلوم ہوتے ہیں۔ اور کلام کا مطلب دوبالا

کردیتی ہیں چنانچہ اس عربی مثل نے المثل فی الکلام کالملح فی الطعام اس امر کی صداقت واضح ہوتی ہے۔ جیسے ہم اوپر لکھ چکے ہیں کہ انسان کی عادتیں ہیں حاجتیں عز قتیں خیال اور بدعتیں اور ہر نوع کی چال ڈھال اور دل کے حالات جیسے اس ذریعہ سے معلوم ہو سکتے ہیں اور کسیطرح نہیں ہو سکتے " انسان کا بہترین مطالعہ انسان " ہونے میں تو کسی کو شبہ نہیں لیکن یہ مطالعہ حاصلکرنے کے طریق البتہ ابھی تک ظاہر نہیں ہوئے۔ ہمارے خیال میں یہ بات پہلے تو مشاہیر و اکابر کی سوانح عمریوں کے مطالعہ سے حاصل ہو سکتی ہے۔ اور پھر ضرب المثلوں کی عمیق ترین تحقیق سے۔ یا یوں کہو کہ اسکی ابتداء تذکرات المشاہیر سے ہوتی ہے۔ اور تکمیل فلسفۃ الامثال پر +

جو شخص ایک زبان کی مثلوں پر پورے طور پر حاوی ہے۔ وہ اس ملک کے تمام موجودہ اور قدیمہ حالات تاریخی اور سوشل سے ضرور ہی اچھی طرح واقف ہوگا۔ مثلاً ایک پنجابی مثلوں کا اسکالر ضرور جانتا ہوگا۔ کہ پنجاب میں ساس اور بہو کی عداوت جو عرصہ دراز سے چلی آتی ہے بمنزلہ کمال پہنچی ہوئی ہے۔ اور جانبین کے پاس صدہا جلی بھنی مثلوں کا ذخیرہ موجود ہے جو وقت پر انکے کام آتا ہے +

# ضرب المثل کی اصلیت نام وجہ تسمیہ اور مختلف ممالک میں اُسکا مفہوم

ضرب المثل کو اُردو میں کہاوت کہتے ہیں۔ پنجابی میں اکھان یا کہنت بولتے ہیں۔ یہ تینوں لفظ کہنا مصدر کے مشتقات ہیں۔ جنکے مفہوم ہی ایک ایسی بات مراد ہے۔ کہ جو موقع پر کہنے کے سزاوار ہے " فارسی میں اسکو اسلئے مثل کہتے ہیں کہ یہ ایک ایسا فقرہ ہوتا ہے جو اپنے مطلب کے صحیح محل پر بولا جاتا ہے اور اسوقت کا اسکو مطلب اُس پہلے مطلب کے مطابق ہوتا ہے۔ جبکہ وہ مثل کا فقرہ مدون کیا گیا تھا یا اسلئے یہ نام ہے کہ وہ اسی غرض سے تیار کیا جاتا ہے۔ کہ کسی اُسی قسم کے حادثہ کے پھر ظاہر ہونیکے وقت اُسے اُسکے ساتھ مثال دیجائے۔ اہل عرب اُسکو مثل سائر کہتے ہیں۔ اور اُسکے برمحل بولنے کو ضرب المثل کہتے ہیں۔ انگریزی میں اُسکو پراورب

کہتے ہیں۔ اسکے لغوی معنے یہ ہیں "ایک ایسا لفظ یا کہاوت جو ادروں کی نسبت پہلے بولی جاوے"۔ یعنی اُس کی غرض ہے یہی ہو کہ ہمیشہ بولی جایا کرے۔ یونان میں جو لفظ مثل کا مرادف بولا جاتا ہے۔ اُسکے معنے عام مشہور کلمہ ہے یعنے ایسا کلمہ جو ہردلعزیز ہو اور یہی مثل کی بڑی ضروری تعریف ہے۔

## عہد سلف و خلف کے علمائے جلیل نے مثل کی کیا کیا تعریف کی ہے

یورپ کے اکثر علمائے متقدمین و متاخرین نے ضرب المثل کی تعریف اپنی اپنی سمجھ کے مطابق لکھی ہے۔ جن میں سے ہم چند تعریفیں ذیل میں درج کرتے ہیں۔

"معانی کے ریزے جو صحت مطالب اور قلت الفاظ کے لحاظ سے فلسفۂ قدیم کی شکست و ریخت سے باقی بچ رہے ہیں"۔ ارسطو

"چھوٹے چھوٹے فقرے جنہیں بطور قواعد کلیہ کے قدما نے جان ڈال رکھی ہو"۔ ایگریکولا

"ایک مسلّم اور مقبول مسئلہ بڑی عجیب طرز سے مرتب کیا ہوا"۔ اریسمس

"تقریر کے تیز دھار اوزار جو کام کاج کی گانٹھوں کو کاٹتے اور کھولدیتے ہیں"۔ بیکن

"عقلمندوں کی برچھیاں یا بھالے"۔ ہربرٹ

"عقل کے ریزے"۔ آئی ڈسرئیلی

"لمبے لمبے تجربوں سے چھوٹے چھوٹے نتائج مستنبط کئے ہوئے"۔ سروینٹس

"زبان خلق"۔ ہوول

"بہت سے مضمون کا چند لفظوں میں ست نکالا ہوا"۔ فلر

"چھوٹے چھوٹے فقرے جو اکثر زبان زد عوام رہتے ہیں"۔ ڈاکٹر جانسن

"پانچ پانچ لفظ کے جواہرات جو زمانہ نے ہر عہد کے انگشت سبابہ پر مزین کئے ہیں"۔ ٹینی سن

"ایک آدمی کی سوچ بچار اور زمانہ بھر کی عقل کا مدار"۔ ارل رسل

ایک خوش تحریر مصنف لکھتا ہے۔ کہ خالص ضرب المثلیں نہایت باریک سوئیوں کی مثل ہیں جو چھوٹی چھوٹی تیز اور چمکیلی ہوتی ہیں۔ اور ایک اہل الرائے لکھتا ہے کہ

الامیں اختصار معانی اور ملاحت تین ضروری علامتیں موجود ہوتی ہیں۔ اگر ان تینوں میں سے کوئی مفقود ہو تو مثل مثل کی تعریف سے گری ہوئی سمجھنی چاہیئے مختصر تو یہاں تک ہو کہ ایک دم میں تمام بولی جائے۔ یا کم از کم اُسکا ایک پورا حصہ ایک دم میں ملفوظ ہو سکے۔ اس میں پورے پورے معنے ہوں۔ نہ یہ کہ گفتگو کا خفیف سا فقرہ ہو۔ ورنہ ایسی مثل تو جب پیدا ہو تب ہی معدوم ہو جاویگی۔ اس میں ملاحت بھی ہو یعنے علاوہ معانی کے پاکیزگی اور نفاست کے اُس کی ظاہری شکل وصورت بھی خوشنما اور دل میں جگہ پیدا کرنے والی ہو۔ ضرب المثل کی نہایت ضروری صفت یہ ہے۔ کہ ہر دلعزیز اور عام پسند ہو کیونکہ اگر اُس کو یہ صفت حاصل نہیں ہے تو اُسکا ایجاز۔ دانش۔ ملاحت اور جملہ حسن صورت وسیرت کوئی کام نہیں آتا۔

## مثلوں کی عظمت ہر دلعزیزی اور ایام پیشین میں قدر ومنزلت

دنیا کے ہر گوشہ میں ہر گروہ کے بنی آدم ضرب المثلوں کو نگاہ عزت سے دیکھتے ہیں۔ حضرت سلیمان نے ایک کتاب ہی امثال کی لکھدی ہے جو بائیبل مقدس کے الہامی صحیفوں میں شامل ہے۔ اور اُسکا نام ہی کتاب امثال ہے۔ یہ فرزانہ روزگار نبی علاوہ نبی اللہ ہونے کے ایک جلیل القدر بادشاہ اور حکیم بھی گزرا ہے ؛

لارڈ چسٹرفیلڈ انگلستان کا ایک نامی مدبر اور رئیس البتہ اپنی رائے ضرب المثلوں کی قدر کے خلاف قائم کرتا ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ اعلےٰ درجہ کے لوگ ضرب المثلوں کا استعمال کرنا موزون نہیں سمجھتے۔ ہاں عوام الناس اُن کا ملجا وماوا ہیں۔ مگر ڈسرملی نے اپنی کتاب کیوری اسٹیز آف لٹریچر میں ثبا و نس ہنڈ کی ہسٹاریکل اکشو سے اس کی تردید میں کیا کیا عمدہ باتیں اقتباس کر کے لکھے ہیں۔ وہ لکھتا ہے دور کیوں جاتے ہو۔ جن ملکوں میں مثل عرب اور یونان کے فصاحت وبلاغت کا زور شور رہا ہے۔ وہاں تو لامحالہ ضرب المثلوں کی قدر کیجاتی ہوگی۔ لیکن

انگلستان کی شریف پارٹی نے بھی انہیں نظرانداز نہیں ہونے دیا۔ ملکہ الزبتھ کے عہد میں ایک مرتبہ قرضہ کی بابت جبکہ پارلیمنٹ میں بل پیش ہوا تو ایک سپیکر نے اپنی ساری سپیچ (تقریر) صرف ضرب المثلوں ہی کا مجموعہ بنا کر کہی تھی۔ چونکہ وہ تقریر انگریزی میں ہے اسلئے ہم اسکا یہاں نقل کرنا لاطائل سمجھتے ہیں۔ تاہم ہم مثال کے طور پر اپنی طرف سے دو ایک سطریں اس نمونہ کی اردو میں لکھ دیتے ہیں۔

،، جن لوگوں کی اسّی کی آمدن اور چوراسی کا خرچ ہے۔ وہ چادر کو دیکھکر پاؤں نہیں پسارتے۔ اور دانستہ ناداری میں جو سو عیبوں کا ایک عیب ہے مبتلا ہو جاتے ہیں۔ آخر مردن بنام بہ از زیستن بہ ننگ۔ پر لات مار کر قرضدار بنکر کھاتے سرپا رکے مصداق بنتے ہیں۔ اگر یہ سچ ہے کہ بھلے گھوڑے کو ایک چابک اور بھلے آدمی کو ایک بات کافی ہے تو خرچ باندازہ دخل کو مطلب سعدی دیگر ست کہکر نہ ٹالیں۔ بلکہ اس میں اپنا الو کہیں نہ جانے دیں۔ اور ظاہر ہے کہ گانٹھ ہی کا پیسہ کام آتا ہے اسلئے وقت پڑے پر زر کی ڈھال سے وبال ٹالدیا کریں۔

مشرقی شعراء اور فضلاء نے بھی ضرب المثلوں سے کچھ سردمہری نہیں برتی۔ بلبل شیراز نے خاصکر گلستان میں مثلوں کا بڑی آزادی سے استعمال کیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ بوڑھے ایرانی کو اس کام میں کس قدر دخل تھا۔ اور نیز وہ ایسی پاکیزہ کلام میں مثلوں کا استعمال کس شدومد سے پسند کرتا تھا۔ مولوی حالی صاحب نے اپنی حیات سعدی میں بڑی محنت سے گلستاں کی ساری مثلیں ایک جا جمع کر کے لکھدی ہیں۔

## مثلوں کی قدامت اُنکے مدوّن اور انکی تدوین اور تدوین کا وقت

ضرب المثلوں کی ابتداء اور اصلیت کا پتہ لگانا البتہ بڑا مشکل کام ہے لیکن تاہم علماء یورپ نے بڑی بڑی کاوشوں اور کوششوں سے بعض باتیں دریافت کر لی ہیں۔

جیمس میز اپنی کتاب ہینڈ بک آف پرادریس ہیں لکھتا ہے۔ کہ مثلیں نہایت پُرانی کتابوں سے بھی پُرانی ثابت ہوئی ہیں۔ اور بحوالہ کتاب کیوریؔ آسٹینیز آف لٹریچر مصنفہ ڈیزریلی صاحب تحریر کرتا ہے کہ ہسپانیہ والے اپنی زنانہ مثلوں کو اسقدر قدیمی ثابت کرتے ہیں کہ اُسوقت تک اُنکے ہاں کوئی تحریر کا طریق موجود نہ تھا۔ اور اس کی وجہ یہ قرار دیتے ہیں کہ یہ نہایت بھدے اور پُرانے دہقانی روزمرہ میں قدیم وہمی داستانوں پر مبنی ہیں ؛

اس میں کچھ شُبہ نہیں کہ عہد عتیق میں بہت عرصہ تک ضرب المثلیں فنون مفید اور اخلاق کی کتابوں کا کام زبانی چلاتی رہیں۔ یہودیوں کی زبانی روایتوں اور اسلامیوں کی زبانی حدیثوں اور آیتوں کی طرح ضرب المثلیں بھی ان ابتدائی صدیوں میں پُشتہا پُشت تک سینہ بسینہ چلی آئیں۔ گو اُس حکیم کا نام جسنے کوئی مثل وضع کی مرور مدت کے بعد فراموش ہوگیا۔ لیکن وہ صلاح استعارہ اور نفاست تو ہمیں تا ایندم بدستور موجود چلی آئی۔ جو اُسکا مقصود تھی۔ جس زمانہ میں نئی چیز کی نسبت پُرانی کو ترجیح دیجاتی تھی۔ اور رائے کی نسبت شہادت کو قوی سمجھا جاتا تھا۔ اُس زمانہ میں یہی اصول تھے۔ جو سب کی رہنمائی کرتے تھے۔ باپ کی مثلیں بیٹوں کے حوالے کیجاتی تھیں اور صاحب خانہ اپنے دائرۂ دولت پر اپنی کہاوتوں کا ورد رکھتے تھے۔ کاریگر اپنے پیشہ کی کامیابی کے راز کو ایک مثل کی شکل میں جو باپ دادوں سے سُنتا آیا تھا یاد رکھتا تھا۔ جبکہ ابھی ملک بہت آباد نہیں ہوئے تھے۔ اور دولت ابھی اسقدر وافر جمع نہیں تھی۔ اُسوقت کے روزمرہ کے تجربوں اور مشاہدوں سے ثابت ہوتا تھا۔ کہ شرابی اور میٹھو بھوکوں مرتے ہیں۔ اور کاہلوں کے پلے پیسا نظر نہیں آتا۔ ایسے زمانہ میں جو صلاح اور نصیحت دیتا تھا وہ گویا روپیہ دیتا تھا ؛

اسطرح بہت سی کہاوتیں جو ہم بچپن سے سُنتے آئے ہیں۔ صدیوں سے سینہ بسینہ چلی آئی ہیں جنکی زبان زمانہ کے تغیرات کے ساتھ بہت ہی کم متبدل ہوئی ہے۔ ان مثلوں کے مؤلفوں کا ٹھیک ٹھیک پتہ لگانا تو بالکل ناممکن ہے۔ لیکن ان خیالات کے

موتیوں کی ابتداء عمر تک بعض محقق سراغ لگاتے چلے گئے ہیں جہاں اُن طفولیت کے پالنوں ہیں بھی اُنہیں ایسا ہی روشن اور ہر دلعزیز پایا ہے۔ جیسا کہ حال ہیں دیکھا جاتا ہے۔ ہاں اتنا ہم معلوم کر سکتے ہیں کہ بعض مثلیں ایسی ہیں جو فلانے زمانہ میں مروّج نہ تھیں یا فلانے زمانہ کے بعد مروّج ہوئی ہیں۔ گو ہم اُن کی بھی اشاعت کی درست تاریخ نہیں بتا سکتے۔ "مثلاً اڑھائی دن تک سقہ نے بھی بادشاہت کرلی" یہ مثل ضرور اُسوقت کے بعد مرتب اور مروّج ہوئی ہے جبکہ ہمایوں بادشاہ نے دریا ہیں غوطے کھاتے ہوئے نظام سقہ کی مشک پر جان بچائی تھی۔ اور اس سقہ کو حسب وعدہ اڑھائی روز کی بادشاہت بھی دی تھی۔ اس امر کا بالکل درستی کے ساتھ اقرار نہیں کیا جاسکتا۔ کہ یہ مثل اُسی سال ہیں مروج ہوگئی یا اُس کے کئی سال بعد مروّج ہوئی لیکن اس ہیں تو شک ہی نہیں کہ بہر حال اس واقعہ کے بعد اُسکی بنیاد پڑی ؎

ایک اور مثل ہے " یہ تو کبیر بھی کہہ گئے ہیں " یہ مثل بھی ضرور بھگت کبیر کے زمانہ ہیں بلکہ غالباً اُس کی وفات کے بعد مروّج ہوئی ہوگی۔ اُسکا زمانہ پندرھویں صدی کا اخیر شاہ سکندر لودھی کا عہد تھا ؎

البتہ بعض ایسی مثلوں کا ابتداء معلوم ہونا محال ہے جنکا پتہ تواریخی زمانہ کے پرلے سرے تک لگتا چلا جاتا ہے۔ اور وہاں جاکر معلوم ہوتا ہے کہ ابھی عہد تاریکی ہیں چلے جاؤ۔ ہم حضرت سلیمان علیہ السلام کی امثال کو برطرف رکھ کر ایک اور مشہور مقولہ بیان کرتے ہیں۔ جو ایسی دور دراز عہد کی یادگار ہے۔

یعنے بُری صحبتوں سے نیک عادتیں بگڑ جاتی ہیں۔ پولوس رسول نے کارنتھیوں کے نام جو پہلا خط لکھا ہے اُسکے پندرہویں باب کی ۳۳ ویں آیت ہیں اُسنے ایک یونانی شاعر می نانڈر کی کتاب سے جو حضرت مسیح سے ۳۴۲ سال پیشتر ایتھنز ہیں پیدا ہوا ہے یہ ایک سطر اقتباس کی ہے معلوم ہوتا ہے کہ یہ ایک مثل ہوگی۔ جو شاعر اور رسول دونوں نے اپنی

تحریروں میں درج کر لی۔ اور غالباً اس زمانہ سے سالہا سال پہلے مروج ہو گی تو گویا نتیجہ اس تحقیقات کا یہ نکلا کہ آج (یعنے ۱۹۳۰ء) سے دو ہزار دو سو انتیس سال تک پیچھے اس مثل کے تواریخی حالات کی جستجو کرنے سے معلوم ہوا کہ یہ اس زمانہ سے بھی پہلے کی ہے۔ اور اسوقت بھی اس ملک میں ایسی ہی ہر دلعزیز اور مروج تھی جیسی کہ اب ہے۔

ایک اور مشہور مثل کا بہت دور تک پتہ لگا ہے۔ جسکو ہندوستان میں "مفت کا گھوڑا اور کئی دانت" کہتے ہیں۔ اور پنجاب میں اسکو "منگن دی گھوڑی تے بی کدی کسے نے دند ڈٹھے نے" بولتے ہیں۔ انگریزی میں جو مثل اُنکے مراد ف ہے وہ بھی بعینہ انہیں لفظوں اور انہیں معنوں میں ہے۔

یعنے

منگن کے گھوڑے کے دانت نہیں دیکھنے چاہئے۔ تحقیقات سے یہ مثل بہت قدیمی معلوم ہوتی ہے۔ چنانچہ سینٹ جیروم ایک چوتھی صدی مسیحی کے رومی بزرگ نے اس کو لاطینی زبان میں استعمال کیا ہے۔ اُسنے ایک ایسی ہی اور سٹیور مثل بھی اپنی تحریرات میں درج کی ہے۔ جو اُس عہد میں بھی قدیم زمانہ کی کہاوت سمجھی جاتی تھی۔ وہ یہ ہی

یعنے

جھوٹوں کو اچھا حافظہ رکھنا چاہئے۔ لطف یہ ہے کہ یہ مثل ملک ایران میں بھی انہی لفظوں اور انہیں معنوں میں مروج ہے۔ یعنی "دروغگورا حافظہ نباشد"۔

یونانی صوبہ لیس ڈیمونیا اور سپارٹا کے باشندے افلاطون کہتا ہے ایسی طرز کی گفتگو کرتے تھے کہ اُنکے بعض فقرے غضب کے موزون اور پرمغز ہوتے تھے۔ اور طرفہ یہ کہ اُن لوگوں میں سے جو اَن پڑھ بھی ہوتے تھے وہ بھی ایسے فقرے موقع بموقع بول دیتے تھے۔ کہ اجنبی سننے والے دنگ ہو جاتے تھے۔

## مثلوں کی تعداد کا تخمینہ

سرزمین مشرق میں تو ابھی مثلیں اس سرگرمی سے نہیں کھوجی گئیں۔ جیسے کہ

ممالک یورپ میں تحقیق کی گئی ہیں تخمینہ لگاتے ہیں کہ کل یورپ میں اصلی مثلیں (یعنے جنکا مفہوم ایک ہو پھر خواہ مختلف پیرایوں اور متفرق زبانوں میں پائی جاتی ہوں) صرف بیس ہزار ہیں لیکن ہم اس خیال سے اتفاق نہیں کر سکتے۔ غالباً ہمارے یہاں محققوں نے اُن منطبع کتابوں سے جو بظاہر ایک مُلک کی مثلوں سے پُر کر دی گئی ہیں شمار کر کے نتیجہ نکالا ہے مگر یہ امر صحیح نہیں۔ کیونکہ ہمیں ایک نئی کتاب سے معلوم ہؤا ہے کہ باوجود اس تمام تلاش تتبّع کے ابھی یورپ کے تمام سرزمینوں کی مثلیں جو خاندانوں اور کنبوں میں سینہ بسینہ چلی آتی ہیں جمع نہیں کی گئیں۔ گو ان جمع ہونے سے مثلوں کا کچھ نقصان نہیں۔ کیونکہ وہ تو جیسی ایک جاہل سے جاہل خاندان کی زبان پر جاری ہیں ویسی ہی ایک عمدہ مطالعہ کتاب کے منقولوں میں بند ہیں۔ مگر تاہم جمع ہو جانے سے اُن کی گونہ تکمیل ہو سکتی ہے ؛

## مرادف مثلوں کے وطن کی تحقیق اور اُن کی ذاتی خصوصیتوں پر بحث

یہ ایک بڑا مشکل سوال ہے جسکو ضرب المثلوں کے محقق آجتک پوری صحت سے حل نہیں کر سکے۔ ضرب المثلوں کا دل لگا کر مطالعہ کرنے والا اور انکا جمع کرنے والا دونوں بخوبی جانتے ہیں کہ ایک ہی مثل بہت سے دور دراز ملکوں میں قریباً انہیں لفظوں اور انہیں استعاروں اور انہیں معنوں کی مروج ہے۔ مگر اس سے یہ پتہ نہیں لگتا کہ یہ مثل دراصل کس مُلک سے مخصوص ہے یا پہلے پہل کس زبان میں مرتب ہوئی اور وہاں سے پھر کدھر گئی یا کس نے اُسے مرتب کیا جس حالت میں کہ ایک ہی مثل بیس مختلف ممالک میں مروج ہے اور بیسیوں ممالک اُسکو اپنے آپ سے مخصوص سمجھتے ہیں۔ تو بتاؤ فیصلہ کس کے حق میں ہونا چاہئے۔ بشپ ٹرنچ صاحب پراوربس اینڈ ویزڈمنس میں لکھتے ہیں کہ اگر ہم اس مثل کو ایک مُلک کے نام سے مخصوص کر دیں تو گویا ہمنے دوسرے ممالک کی حق تلفی کی۔ اس امر کا فیصلہ لگانا مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن ہے۔ کہ یہ مثل پہلے کس قوم سے متعلق تھی اور اُسکے بعد کس نے لی علےٰ ہذٰا القیاس کس ترتیب سے قوموں میں پھیلگئی۔ اور نیز یہ کہ جس

صورت سے اب مروج ہے کیا یہ وہی صورت ہے جو ابتداء میں تھی۔ کئی دفعہ ایسا پیش آیا ہے کہ ایک گرمجوش محب الوطن اپنے ملک کی مثلوں کو شوق سے جمع کرنے بیٹھا۔ لیکن جب اُسکو کامل تحقیقات کے بعد معلوم ہوا کہ وہ مثلیں جنکو وہ اپنے ملک کا فخر اور قوم کی وراثت سمجھتا تھا اور ملکوں سے اُس سے پہلے متعلق ہیں تو دل شکستہ ہو کر مایوس ہو بیٹھا۔ تاہم اسبات کو ہم ہیں ناامید ہو کر چھوڑ نہیں سکتے۔ یہ کچھ ضرور نہیں کہ ایک مُلک نے دوسرے ہمیشہ ملک سے ہی اس مثل کو لیلیا ہو بلکہ ایسا بھی ممکن ہے کہ وہ مثل دو یا دو سے زیادہ ملکوں میں اصل اور دیسی ہو۔ اسکی کئی ایک وجوہات ہیں۔ اوّل یہ کہ صاف ظاہر ہے عقل کی باتیں سب ملکوں میں یکساں ہوتی ہیں جسکی مصداق ایک پنجابی کی مسلم مثل موجود ہے "سو سیانے اکو مت" یعنے سو داناؤں کی ایک ہی عقل اور رائے ہوتی ہے اسلئے امور اخلاقی اور تمدنی وغیرہ کی درستی کے لئے جو رائے ایک دانا دے کامل پسند کریگا ضرور دوسرا دانا بھی خواہ پہلے سے بعد المشرقین پر ہو قبول کریگا۔ دوم یہ کہ قدرت نے انسان کی حاجات اور حالات ساری زمین پر قریبًا ایک ہی قسم کے رکھے ہیں۔ مثلاً ستہ ضروریہ سے کوئی انسان فارغ نہیں۔ پس جو مثلیں ان ضروریات کے متعلق یا انکے متعلقات کے متعلق ہونگی وہ لامحالہ سب ایک ہی قسم کی ہونگی۔ سوم جن دو یا زیادہ ملکوں میں زندگی کی بعض ضرورتیں یا نیچر کی بعض چیزیں ایک ہی نوع کی ہیں وہ جو خیال اُنکے بارہ میں پیدا ہونگے وہ ضرور ایک ہی طرح کے ہونگے پس وہ قریب قریب ایک ہی لفظوں میں ظاہر کئے جاوینگے۔ اسکے سوا زیادہ خوض سے اس اشتراک کی اور وجوہات بھی معلوم ہوسکتی ہیں۔ مثلاً انگریزی ایک مثل

مشہور ہے۔ کہتے ہیں کہ یہ بعینہ کوئی یورپ کے دس بارہ ملکوں میں مروج ہے حتے کہ دیار فارس میں بھی انہیں لفظوں میں بلا کمی بیشی کے "کہ برسنگ گردان نروئید نبات" کی صورت میں رائج ہے۔ بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ ایک ملک نے دوسرے ملک سے اسکو اختیار کرلیا ہوگا۔ مگر اس مثل سے هٰذا وَاِنْ لَمْ الحُہَب فَاسْتَنْدِیْ زِیسمٗ صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ ایک ایسے ملک کی مثل ہے جس میں اونٹ اور جنگ دونوں

عام چیزیں رہی ہیں۔ کوئی بہادر اپنے اونٹ سے مخاطب ہو کر اسے کہتا ہے کہ "اب تیار ہو جا اب جنگ کا وقت ہے"۔

ایک ہی مطلب بلحاظ بُعد مسافت اور مخالفت عادات ملکوں ملکوں میں جُدا جُدا طرز بیان اور علیحدہ علیحدہ استعاروں میں لاکر بیان کیا جاتا ہے۔ مثلاً انگلستان میں ایک مثل

مروج ہے جو ایسے موقع پر بولی جاتی ہے جہاں یہ ظاہر کرنا مقصود ہو کہ بُرے اور نالائق لوگوں کے سامنے عمدہ چیزیں پیش کی جاتی ہیں کہ جنکے وہ لائق نہیں۔ اور وہ ناقدردانی کے راہ سے پیش آتے ہیں۔

ہم ناظرین کے مطالعہ کے لئے اسی مطلب کی انگریزی۔ فارسی عربی اردو۔ پنجابی مثلیں ذیل میں درج کرتے ہیں۔ جنسے عجب لطف کے ساتھ معلوم ہوتا ہے کہ ان سب دور دور ملکوں میں جہاں یہ بولیاں مروج ہیں ایک ہی خیال کن مختلف طریقوں میں بوجہ اختلاف ضروریات اور تفریق ارکان کائنات ظاہر کیا گیا ہے۔ وہو ہذا:-

| | | |
|---|---|---|
| انگریزی | | سوروں کے سامنے موتی پھینکنا۔ |
| عربی | لا تطرحوا الدرر فی افواہ الکلاب | کتوں کے منہ میں دُودھ مت ڈالو۔ |
| فارسی | (۱) نارنج بدست بوزنہ | (۱) بندر کے ہاتھ میں نارنگی۔ |
| | (۲) آئینہ داری در مجلس کوراں | (۲) اندھوں کی مجلس میں آئینہ داری۔ |
| | (۳) با سیہ دل چہ سود گفتن وعظ | (۳) سیاہ دل کو وعظ کہنے کا فائدہ کیا ہے۔ |
| | (۴) کوشش بیفائدہ است وسمہ بر ابروئے کور | (۴) اندھوں کے ابرؤں پر وسمہ لگانا بے سود ہے |
| پنجابی | (۱) سوراں اگّے پونے | (۱) سوروں کے روبرو پونڈے۔ |
| | (۲) کُتیاں اگّے کھیر | (۲) کتوں کے آگے کھیر۔ |
| | (۳) انھیاں اگّے رونا اکھیاں دا زیاں | (۳) اندھوں کے آگے رونا اپنے دیدے کھونا۔ |
| اُردو | (۱) بندر کے ہاتھ میں ناریل۔ | |

(۲) بھینس کے آگے بین باجے بھینس کھڑی پگرائے ] معنے ظاہر ہیں
(۳) اندھوں کے آگے رونا اور اپنے دیدے کھونا ]

ایک اور مثل دیکھو۔ ہمارے ملک میں اُلٹے بانس بریلی کو لیجانا۔ ایک مثل مشہور ہے۔ جسکا مطلب یہ ہے کہ جہاں کوئی چیز پہلے ہی بافراط موجود ہو وہاں وہ چیز اور بھیجنا یعنے فضول اور محض بے سود کام کرنا۔ اب غور سے دیکھنے کا مقام ہے کہ انہیں معنوں اور اسی مطلب کی مثلیں مگر اس بات میں بالکل متفق کتنے دور دراز ملکوں میں مشہور ہیں جنمیں ہزاروں کوس کا فاصلہ ہے۔

ہندوستان :۔ "اُلٹے بانس بریلی کو لیجانا" (کیونکہ بریلی میں بانس بکثرت پیدا ہوتے ہیں اور اسی لئے اُس مقام کو بانس بریلی کہتے ہیں)۔

فارس :۔ "زیرہ کرمان کو بھیجنا" (وہاں زیرہ بافراط پیدا ہوتا ہے) "پانی دریا میں ڈالنا"
"ہندوستان میں مرچ لیجانا"

انگلستان :۔ "نیو کاسل کو کوئلے لیجانا" (اس شہر میں کوئلوں کی اتنی معادن ہیں کہ تمام ملک بلکہ براعظم کے بعض حصوں کو بہم پہنچائے جاتے ہیں)۔

فرانس و جرمنی :۔ "دریا کو پانی لیجانا" "سمندر کو پانی بھیجنا"

قدیم اہل روما :۔ "جنگلوں کو لکڑی لیجانا" "سمندر میں پانی ڈالنا" "آسمان پر تارے بڑھانا"
"ایتھنز کو اُلو لیجانا" (اس زمانہ میں اس شہر میں اُلو بکثرت ہوتے تھے)۔

کنعان :۔ "مصر کو جادو لیجانا" (اس زمانہ میں مصر کا ملک تمام دُنیا کی جادوگری کا منبع سمجھا جاتا تھا)۔

ڈنمارک :۔ "ناروے کو سمور بھیجنا" (جہاں پہلے ہی سمور بکثرت پیدا ہوتے ہیں)۔

شام :۔ "دمشق کو چاقو لیجانا"

عرب :۔ "دمشق کو پھل (چاقو شمشیر وغیرہ) بھیجنا" "رومتہ الکبریٰ کو مہربانی لیجانا" (کیونکہ قدیم زمانہ میں روم اور عرب میں مشہور تھا کہ اس روحانی تجارت کا وہی شہر معدن اور مصدر ہے)۔

سکاٹلینڈ :- "ٹرنٹ کو سے کلکٹے بھیجنا" (جہاں پہلے ہی عمدہ اور با افراط کلکٹے ملتے ہیں)

ایک اور مثال دیکھو۔ ہمارے ملک میں کہتے ہیں "انگلی پکڑتے پہنچا پکڑتا"

بعض دیگر ممالک میں دیکھو۔ یہ خیال کس طرح ظاہر کیا گیا ہے۔

انگلستان :- "اسے ایک انچ جگہ دو وہ گز بھر خود لیگا"

جرمنی :- "جو کسی کو اپنے کندھوں پر بیٹھنے دیتا ہے۔ وہ عنقریب اسکو اپنے سر پر بیٹھا دیکھے گا"

ہندوستان :- "انگلی پکڑتے پہنچا پکڑنا"

پنجاب :- "سجن باہنہ دے تے ساری نہ نگل لئے" "کھلون نوں تھاں دے تے میں بہن نوں آپے بنالانگا"

اطالیہ :- "اگر تم اپنے آپ پر انہیں سچھڑ ارکھنے دو تو وہ تھوڑی دیر میں تمہیں کاٹ کھائیں گے"

"اگر ایک جاٹ کو انگلی دو تو وہ تمہارا پہنچا پکڑ لیگا"

ہسپانیہ :- "مجھے بیٹھنے کی جگہ دو تو میں لیٹنے کی جگہ خود بنالونگا"

روس :- "ایک جاٹ کو بھائی کہو تو وہ تمہیں باپ کہلوانے کی کوشش کریگا"

ایک اور مثال اسے خیال سے دیکھ لو۔

انگریزی :-

عربی :- لِسَانٌ یُسَبِّحُ وَ قَلْبٌ یُذَبِّحُ۔
کَلَامٌ کَالْعَسَلِ وَ فِعْلٌ کَالْاَسَلِ۔
ظَاهِرًا بَارًا وَ بَاطِنًا اَغْبَارًا۔

فارسی :- (۱) خضر صورت شیطان و سیرت۔
(۲) ظاہر از شیخ و باطن از شیطان۔
(۳) دل بے ایمان تلاوت قرآن۔
(۴) گرگ گوسپند نما۔
(۵) دیدہ را یوسف اند و دل را گرگ۔

اردو :- (۱) منہہ کا میٹھا پیٹ کا کڑوا۔
(۲) ہاتھ سمرنی پیٹ کترنی۔
(۳) بغل میں چھری منہہ میں رام رام۔
(۴) من میں شیخ فرید بغل میں اینٹیں۔
(۵) ظاہر رحمان کا باطن شیطان کا۔

پنجابی :- (۱) موہنوں مٹھا تے دلوں کھوٹا۔
(۲) پچھے وچ چھری تے نال غریب داس
(۳) مٹھی چھری۔ (۴) بگلا بھگت۔

گو مذکورہ بالا مثالیں بہت کم ہیں لیکن ہوشیار مطالعہ کرنیوالے کے لئے اس موقع پر اسیقدر کفی ہیں۔ بخوف طوالت زیادہ نہیں لکھی جا سکتیں۔ اس بحث کے اخیر پر ایک اور مطلب کی تمثیل کے لئے البتہ ہم دنیا کے اکثر ممالک کی مثلیں ایک ایک مطلب کی جمع کر کے دکھلاوینگے۔ وہاں سے بھی یہ نتیجہ زیادہ وضاحت سے نکل سکیگا ؛

## بعض صورتوں میں مثلوں کی اصلیت کے مقام اور وقت کا پتہ بدرستی لگ سکتا ہے

جن مثلوں میں کسی خاص آدمی۔ کسی خاص جگہ یا چیز کا نام ہو اُس سے اُن کی اصلیت اور کبھی مقام اور زمانہ کا بھی پتہ لگ جاتا ہے۔ جیسے

(پنجابی) منڈا اجیا ڈھلے ملے تے شونکے پہجگرائیں۔
اردو کماویں خانخاناں اڑاویں میاں فہیم
عربی الف من حمام الحرم۔
فارسی زیرہ بکرمان مے فرستد۔
انگریزی
سکاٹش

آزمائش

مثلوں کے مقام پیدائش اور وقت ترویج دریافت کرنے کے اور بھی وسیلے ہیں۔ مثلاً ایک ملک کے دین اور ایمان کی باتیں جن مثلوں میں ہوں انسے معلوم ہوگا کہ وہ فلاں ملک سے متعلق ہیں فلاں وقت میں تیار کی گئیں۔ مثلاً "نو من تیل ہوگا نہ رادھا ناچیگا" "خدا دو سینگ دے تو وہ بھی سہی" "ادھر قبلہ قطب ادھر خدیجہ موتی کدھر" "دکھ بھاگا رام بسرا" "ایشر آئے ولدر جائے" "نو سو چوہے کھاکے بلی حج کو چلی" وغیرہ۔ اس کام کے واسطے علم زبان سے بھی کبھی مدد ملسکتی ہے۔ یعنے معلوم ہوسکتا ہے کہ اس مثل میں پورانی بولی کے لفظ ہیں۔ مثلاً بجائے سے اور نگ کے سبھی اور نلک ہے۔ لیکن یہ باتیں اُن شائستہ ملکوں اور شستہ زبانوں میں معلوم ہوسکتی ہیں جہاں علم زبان کی تحقیقات کی بنیاد پڑ چکی ہو۔

کبھی ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ کوئی خاص رسم جو کسی خاص ملک سے مخصوص ہو اگر وہ کسی مثل میں پائی جاوے تو اُس سے مثل کے اصلی مقام کا پتہ لگ سکتا ہے۔ مثلاً یہ مثل "بکا نشانہ اکریل کا اور بدری کا گھام۔ سوکن بُری ہے چون کی اور ساجھی کا کام" کسی ایسے ملک میں مروج نہیں ہوسکتی جہاں کثیر الازدواجی کا دستور نہ ہو۔ کیونکہ اس مثل میں سوکنوں کی مذمت ہے۔ تو جہاں سوکنوں کی مذمت ہی نہیں وہاں اس قسم کی مثل کا کیا کام۔ پنجابی میں اس مطلب کے لئے یہ مثل بولتے ہیں "سوکن مکھن دی نہیں بان" یعنے مکھن کی سوکن جو بڑی مسکین اور نرم ہونی چاہئے وہ بھی بُری ہوتی ہے۔

ان تمام مذکورہ بالا صورتوں کو مدنظر رکھ کر نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ جو مثل ایک ہی مطلب کے کئی ایک ایک ممالک میں بعینہ مروج ہو اُسکو کسی ملک کی اصل مثل نہ سمجھنا چاہئے۔ بلکہ اُس کو ان تمام ممالک کی مشترکہ مثلوں سے قیاس کرنا چاہئے۔

# مثلوں کی ملکی اور قومی خواص

آخر الامر گو اصلیت امثال کا سوال ایسا ہے کہ اُسکا صحیح جواب دینا مشکل معلوم ہوتا ہے لیکن تاہم اُس کے بہت سے حصّوں کے جواب دئے جا چکے ہیں۔ جو سب ملکر قریب قریب صحیح جواب کے قرار دئے جا سکتے ہیں۔ اور اُن میں سے ایک بات یہ بھی ہے جواب لکھی جاتی ہے۔ خواہ ہم کسی سرزمین میں جائیں۔ ہمیں ہزاروں کہاوتیں ایسی نظر آئیں گی جو اُس ملک میں گو کسی طرح ہی آگھسی ہوں فطرت انسانی کو بغور مطالعہ کرنے والے پر ضرور کسی نہ کسی قدر واضح کر دیں گی کہ یہ کن لوگوں کی مثلیں ہیں۔ مثلاً ایک ہی انسانی ہمدردی محبت اور گرمجوشی کا اثر کم و بیش تمام دنیا کے ممالک کی مثلوں میں پھونکا گیا ہے لیکن حکمت یہ ہے کہ اس مطلب کی ساری مثالیں ایک سی نہیں۔ اور ان میں اس قدر تفاوت ہے کہ مختلف قوموں کی متفاوت علامات قومی پوشیدہ نہیں رہ سکتی۔ اہل ہسپانیہ کی مثلوں کی شناخت یہ ہے کہ اُن میں ایک نوع کی عظمت شانداری اور ژرف بینی بھری ہوتی ہے۔ استہزا، خوش طبعی بہادری۔ عزت اور آزادی جابجا پائی جاتی ہے۔ اطالیہ والوں کی ضرب المثلیں خود غرضی اور عیّاری سے معمور ہوتی ہیں۔ اور باوجودیکہ وہ کبھی بے لگام جذبات سے پُر ہیں۔ مگر نفس کُشی اور بے اعتباری عامہ کی تعلیم دیتے ہیں۔ مگر بایں ہمہ بعض ایسی عمدہ ہیں جو صوری اور معنوی خوبیوں سے آراستہ و پیراستہ نظر آتی ہیں جو دانشمندی کی تعلیم سے لبریز ہیں جنہیں دیانت اور عزت کے اصول کوٹ کوٹ کر بھرے گئے ہیں۔ اور جو صداقت ایمانداری اور خوش معاملگی کی بنیاد رکھنے والے ہیں۔ اسی طرح اہل فرانس اہل جرمنی اور اہل انگلینڈ کی مثلوں میں جدا جدا قومی نشان موجود ہیں۔ اور اُن کی قومی خصوصیات اور طرز معاشرت کا سکہ ادخلیہ اُنہیں متمیز کئے دیتا ہے۔ امریکہ والوں کی مثلوں کی بہت بڑی خصوصیت یہ ہے کہ وہ نئے نئے اسباب زندگی اور تازہ بتازہ ارکان موجودات سے وابستہ ہیں

اُن میں صفائی - پاکیزگی اور اصرافِ بشاشت ضروری مراتب ہوتے ہیں۔ اہل عرب کی مثلیں بلحاظ ذاتی نشانات تیزی کے ایک عالم سے نرالی ہیں۔ تغزل اور عشقبازی - روایت اور درایت - جنگی دلاوری اور فصاحت و بلاغت - ایام جاہلیت کا کفر اور بعد کی دینداری - اور توکل وغیرہ سب اُن کے خوشنما چہرے کے خط و خال ہیں۔ فارسی مثلیں عیاری اور خوشدلی تمسخر اور حسن پسندی - استعارات شاعرانہ اور دینی اور اخلاقی خوبیوں سے پُر ہیں۔ ہندوستانی مثلیں نتیجہ خیز عقلی مضامین سے پُر ہیں مگر علمی باتوں سے ہنوز معرّا - غیرت - قناعت - توکل - رضا اور صبر کی تعلیم بہت عمدہ پیرایہ میں دیتی ہیں۔ تراشس اور بندش کی درستی اور با نتیجہ ہونے میں بھی کسی سے کم نہیں ؛

# ضرب المثلیں کسطرح پیدا ہوتی جاتی ہیں اور ہو گئی ہیں ؟

اس ساری بحث کے بعد اس پہلو پر بھی کچھ لکھنا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ضرب المثلیں کس طرح بنجاتی ہیں - کئی دفعہ تو ایسا ہوتا ہے کہ بہت سے لوگوں کے تجربات سے جو نتیجہ پیدا ہوتا ہے اُس کو ایک شخص ایک نہایت چست فقرہ کی صورت میں رکھدیتا ہے۔ جیسے ایک انگریزی مثل میں اسکی طرف اشارہ ہے - جسکا مطلب یہ ہے کہ ضرب المثل بہت سے عقلمندوں کا تجربہ ہے جسکو ایک دانشمند اصول قرار دے دیتا ہے - چنانچہ سروانٹس کی مثل کی تعریف سے بھی اُسکا مطلب منکشف ہوجاتا ہے - یعنے " لمبے لمبے تجربوں سے چھوٹے چھوٹے نتائج استنباط کئے ہوئے " کبھی مثلوں کا بعض قصوں کہانیوں کی طرف اشارہ ہوتا ہے لیکن یہ کچھ قید نہیں کہ کسی زبان میں زیادہ قصوں کی طرف اشارہ ہوتا ہے اور کسی دوسری زبان میں کم جیسے مصنف مجمع الامثال کا خیال ہے کہ عربی میں اس قسم کی زیادہ مثلیں ہیں مگر حقیقت میں ایسا نہیں - ہر ایک زبان کی مثلیں اکثر کرکے اُسی قبیل کے قصوں کہانیوں پر مبنی ہیں - جیسے اردو میں " بھیگی بلی " مرغ کی ایک ٹانگ " اور

"ڈھاک کے وہی تین پات مشہور ہیں اسی طرح اور بھی سب زبانوں کی مثلوں کا حال ہے۔ چنانچہ ہم انگریزی کی ایک مثل کا مختصر حال لکھتے ہیں:۔

ایک انگریزی مثل ہے جو ہماری مثل "سر منڈاکے آیت وار کی" (آیکوولنٹ) ہم مطلب ہے۔ اصل اسکی یہ ہے:۔ کہتے ہیں جسٹر کالارڈ میر (حاکم اعلےٰ) ہیپرگیٹ میں مقیم تھا۔ اس مکان سے اُس کی لڑکی روپوش ہوگئی۔ جب میئر کو پتہ لگا تو اُس نے حکم دیا کہ جھٹ مکان کے دروازے بند کردو۔ اُسوقت لوگوں نے کہا

کہ تمہاری لڑکی تو جا چکی

اب دروازے بند کرنے سے فائدہ؟ جس سے مذکورہ بالا مثل زبان زد خلائق ہوگئی۔ اسی طرح ایک چھوٹی سی عربی مثل کا حال درج کیا جاتا ہے "اَلصَّیْفَ ضَیَّعْتِ اللَّبَن" اسکا قصہ یہ ہے۔ کہتے ہیں ملک عرب میں ایک نوجوان عورت نے ایک دولتمند پیر فرتوت سے نکاح کیا۔ لیکن اُس پیر مرد کی ضعف اور پیری سے وہ پانزدہ سالہ دختر کامرانی نہ کرسکی اور اسلیئے اُس سے کشیدہ خاطر ہوکر طلاق کی طالب ہوئی۔ خاوند نے طلاق دے دی۔ بعدازاں اُس عورت نے ایک جوان مشٹنڈے سے شادی کرلی جو بنہایت مفلس و قلاش تھا۔ پھر کچھ عرصے کے بعد افلاس سے مجبور ہوکر اُس پہلے خاوند سے ربط و موافقت پیدا کرنی چاہی۔ اس پیر مرد نے اُسوقت کہا "اَلصَّیْفَ ضَیَّعْتِ اللَّبَن" (تو نے گرما میں دودھ خراب کردیا) یعنے تو نے موقع اپنے ہاتھ سے کھودیا۔ ایک مختصر فارسی مثل (یک شد دو شد) کا دلچسپ قصہ اسطرح ہے۔ کہتے ہیں۔ ایک شخص کی والدہ کفن چور تھی۔ اور جب کبھی تازہ مردہ قبرستان میں دفن کیا جاتا تھا۔ اُکھاڑ کر اُس سے کفن لے لیتی تھی۔ لیکن اُسے کچھ ایسا سحر یاد تھا۔ کہ مُردہ اپنا کفن خود اُسکے حوالے کرکے پھر اپنے مدفن میں لیٹ رہا تا تھا۔ جب وہ عورت مرنے لگی تو اُسنے اپنے بیٹے کو اپنا فن سکھلا دیا۔ کہ یہ کلام پڑھنے سے مُردہ قبر سے خود بخود نکل آتا ہے۔ اور یہ دوسرے پڑھنے سے واپس جا کر لیٹ جاتا ہے اُس نامراد بڑھیا کی

بعد اُسکا بیٹا پہلے روز ایک تازہ قبر پر کفن چور اُسے گیا۔ جب اُسنے پہلی کلام پڑھی تو ایک عورت مُردہ نے قبر سے نکالکر اپنا کفن اُس کے حوالہ کر دیا۔ لیکن اب اُس کمبخت کو وہ کلام یاد نہ رہی تھی جو پڑھنے سے مُردہ لوٹ کر قبر میں چلا جاتا تھا اُس نے بہتیری کوشش کی مگر وہ مُردہ قبر کو نہ لوٹا۔ آخر وہ آگے آگے بھاگنے لگا اور عورت اُس کے پیچھے پیچھے تعاقب کرنے لگی۔ وہ مُردہ عورت سایہ کی طرح ہمراہ لگی رہتی تھی۔ ایک روز تنگ آکر اُسے سوجھا کہ اسے حکمت سے والدہ کو قبر سے نکالکر اُس سے وہ دوسرا کلمہ پوچھ لیں۔ چنانچہ اپنی ماں کی قبر پر جاکر اُسی ترکیب سے اُسے نکالا۔ اُسنے بھی اپنا کفن حاضر کر دیا۔ اب وہ بھی واپس نہیں لوٹ سکی اور اسکے پیچھے پیچھے پھرا کرنے لگی۔ کیونکہ واپس بھیجنے کا تو اُسے طریقہ ہی یاد نہیں تھا اب وہ بیچارہ تنگ ہو کر کہتا ہے کہ "یک نشد دو شد" یعنی پہلے تو ایک مادرزاد برہنہ عورت کا مُردہ پیچھے پھرتا تھا اب دو ہو گئی۔ اسیطرح پنجابی میں مشہور ہے " دا کے ہتھ دا اپڑے تھُو کوڑی " یعنے انگور کو ہاتھ نہیں پہنچتا اور کہتے ہیں کہ کوڑے ہیں۔ جیسے لقمان کی حکایات میں اسکا بیان مذکور ہے۔ لکھا ہے کہ ایک لومڑی بھوک کی ماری انگور کے تاکستان میں پہنچی خوشے اونچے تھے لگی اُچھل اُچھل کر انہیں پکڑنے۔ لیکن اُس کی جست وہانتک پہنچتی نہیں تھی۔ آخر تنگ ہو کر کہنے لگی کہ ابھی کچے ہیں کون دانت کھٹے کرے۔ اسیطرح ایک اردو مثل کا بیان ہے۔ کہتے ہیں کہ اڑھائی دن سقہ نے بھی بادشاہت کی۔ اُسکی اصل یوں ہے کہ جبکہ جنگ سے ہمایوں بادشاہ نے بھاگ کر دریا میں کود کر جانا چاہا تو گھوڑا رانوں سے نکل گیا اور بادشاہ غوطے کھانے لگا۔ اُس وقت ایک شخص نظام نامی سقہ چمڑے کی صراحی پھونک کر دریا سے عبور کر رہا تھا۔ بادشاہ نے اُسے پکارا کہ جان بچانے کا وقت ہے۔ کہتے ہیں اُس نے درخواست کی کہ اڑھائی روز کی بادشاہت مجھے دینے کا وعدہ کرو۔ بادشاہ نے منظور کر لی۔ اور آگرہ میں آکر اُسے اڑھائی روز تخت پر بٹھلایا۔ مگر اُس نیکبخت نے اس عرصہ میں اپنی بادشاہت کی یادگار میں چمڑے کا سکہ چلایا۔ جسمیں کہتے ہیں

سونے کی کسیلی تھی۔

بعض مرتبہ روزمرہ بول چال کی باتیں۔ کوئی پھڑکتا ہوا جملہ یا کسی بڑے فصیح و بلیغ کا کوئی مصرعہ یا شعر کثرت استعمال اور ہر دلعزیزی کی وجہ سے بمنزلہ مثل سمجھا جاتا ہے بلکہ مثلوں کی ذیل میں آجاتا ہے۔ مگر یہ حال خاص ان ممالک کا ہے جہاں ضرب الامثال ابھی صحت سے تحقیق نہیں کیگئیں گو اس قاعدہ میں استثناء کو بھی گنجائش ہے۔

## کم سمجھ لوگ بھی مثلوں کے ذریعہ سے بہت اخلاقی اور حسن معاشرت کے مراتب بلند کی تمام سیکھ سکتے ہیں

لنڈن کی نیشنل انڈین ایسوسی ایشن کے رسالہ میں پادری لونگ صاحب نے ایک رائے لکھی ہے جسکا خلاصہ یہ ہے کہ اگر ہندوستان کی عورتوں اور بچوں کو عمدہ تعلیم سے فیض یاب کرنا منظور ہو۔ تو انہیں بڑے بڑے اخلاقی اصول ضرب الامثال کے ذریعہ سے ذہن نشین کرنے چاہئے۔ اس شخص کا خیال ہے کہ مثلیں بلحاظ قیمت کے سیم و زر سے زیادہ قیمتی ہیں۔ کیونکہ انکے ذریعہ سے لوگوں کے خیالات ہی معلوم نہیں ہو سکتے بلکہ معتقدات بھی ہو سکتے ہیں۔ مثلاً ہمارے ملک میں وقت کی پابندی کی بڑی ضرورت ہے۔ تو ابابیل اور لقلق کی مثالوں سے ثابت کر سکتے ہیں کہ وہ کس طرح موسم کی تبدیل کے ساتھ عین الوقتی سے اپنے مقامات کو تبدیل کرتے ہیں۔ ایک فارسی تمثیل کا مطلب ہے کہ ایک غریب آدمی ہزار سال تک بہشت کے دروازہ کے سامنے منتظر رہا کہ کب اندر جاؤنگا۔ مگر اتفاقاً ذرا اس کی آنکھ لگ گئی اور اتنے میں بہشت کا دروازہ کھلا مگر پھر دم بھر میں بند ہو گیا۔ افسوس اس شخص نے ایسے وقت ہاتھ سے دیا۔ "اور گرم تنور میں روٹی نہ لگائی" ایک عربی مثل اس مضمون کو کس خوش اسلوبی سے بتاتی ہے "چار چیزیں واپس نہیں آسکتیں۔ زبان سے نکلا ہوا لفظ۔ کمان سے نکلا ہوا تیر۔ رضائے خدا اور وقت

"گزشتہ" غرض اسی طرح کی پرمضمون مثلوں سے بہت سے اخلاقی اور دنیاوی امور میں مبتدی ترقی کر سکتے ہیں۔ ہم چاہتے ہیں کہ مثال کے طور پر کئی ایک ایسے مضمون یہاں درج کرکے اُن کو تھوڑی مثالوں سے واضح کردیں۔ اگر مکروہات دنیا سے فرصت ملی تو انشاءاللہ ہم اس غرض کو پورا کرنے کے لئے عنقریب ایک جدا رسالہ ہدیۂ احباب کرینگے۔

# چار دانگ عالم کی مثلوں کا تطابق اور تعلّق فی مابین

(۱) زبان:۔ رومی مثل "بیوقوف کا دل اُسکی زبان پر ہے اور عقلمند کی زبان اُسکے دل پر ہے" "بے تکی ہانکنے والی زبان اُس آنکھ کی مانند ہے جسمیں نور نہ ہو" جاپانی مثل "ایک بالشت بھر کی زبان پانچ فٹ لمبے جسم سے نارض ہے" بنگالی مثل "اُس کی زبان خاکروب کی کدال کی مثل ہے" تلنگو مثل "اگر تمہارے پاؤں لغزش کھائیں تو تم سنبھل سکتے ہو مگر منہ لغزش کرے تو نکلی ہوئی بات واپس نہیں آسکتی" شامی مثل "گندے منہ والا آدمی چمار کی قینچی کی مانند ہے جو کہ چمڑے کے سوا اور کچھ نہیں کاٹتی" ترکی مثل "ہم چاقو کے زخم کو چنگا کر سکتے ہیں لیکن زبان کے زخم چنگے نہیں ہو سکتے" بنگالی مثل "دن گزر جاتے ہیں مگر زبان سے نکلے ہوئے لفظ نہیں جاتے" فارسی مثل "زبان عمر کو چھوٹا کر دیتی ہے" "خبردار تمہاری زبان تمہارے سر کو قلم نہ کرے" "زبان سر کی نگہبان ہے" "زبان سرخ سر سبز کو برباد کر دیتی ہے" رومی مثل "زبان میں کوئی ہڈی نہیں مگر تاہم پھیل سکتی ہے" روسی مثل "جلن کو شفا ہو جاتی ہے لیکن جو زخم چلتی زبان پہنچاتی ہے وہ اچھے نہیں ہو سکتے" اردو مثل "زبان ہی سر کٹوائے اور زبان ہی ہاتھی چڑھائے" "بات ہی ہاتھی پائے اور بات ہی ہاتھی پائی" پنجابی مثل "زبان ہی گھوڑے چڑھائے تے زبان ہی کھوتے چڑھائے" "زبان آندی اے تُوں مینوں منہوں کڈ تے میں تینوں پنڈوں کڈھنی آں" عربی مثل "جاہل کی زبان اُس کی مرگ کی

کلب ہے۔" "انسان کی سلامتی زبان کی نگہداری میں ہے۔" "زبان میں انسان کی بربادی ہے۔" "انسان کا مستقل اسکے دونوں جبڑوں کے درمیان ہے۔" "زبان کا جسم چھوٹا ہے مگر جرم بڑے بڑے کرتی ہے۔" "آدمی کی بات پر بلا موکل ہے۔" "انسان کی بلا زبان میں ہے اور اس کی سلامتی زبان بند کرنے میں ہے۔" "پاؤں کی لغزش ایک ہڈی ہے جس کی شکستگی باندھی جا سکتی ہے۔ لیکن زبان کی لغزش باقی کچھ نہیں چھوڑتی۔" حضرت سلیمانؑ کا قول ہے۔ "مرگ و حیات زبان کے اختیار میں ہیں۔"

(۲) غم و رسا۔ کناری مثل۔ "اول تو بیچھ (ماند) کھا کر گذارہ کرتا ہے مگر موچھیں اور منہ کے ہاتھ سے صاف کرواتا ہے۔" تلیگو مثل۔ "ایک دانت ہونٹوں سے بہت باہر نکلا ہوا اور ایک بتی چراغ سے بہت بڑھی ہوئی۔" پشتو مثل۔ "لوڑھی نے اپنا سایہ بہت بڑا تصور کیا۔" کناری مثل۔ "جو کچھ پھیلایا گیا ہے پھٹ جائے گا اور جو کچھ لمبا ہے ٹوٹ جائیگا۔" تلگو مثل۔ "اس چمگادڑ کی مانند جو سمجھتا ہے کہ آسمان کو اسی نے تھاما ہوا ہے۔" فارسی مثل۔ "دس درویش ایک گدڑی میں سو سکتے ہیں مگر دو بادشاہ ربع مسکون میں گزارہ نہیں کر سکتے۔" چینی مثل۔ "انسان کی حرص کبھی پر نہیں ہو سکتی خواہ سانپ ہاتھی نگل جائے۔" عربی مثل۔ "حیا انسان کا لباس ہے۔" ملائی مثل۔ "جونک ہمیشہ سانپ بننے کی آرزو رکھتی ہے۔" روسی مثل۔ "اندھا تو دیکھ نہیں سکتا مگر مغرور دیکھنا پسند نہیں کرتا۔" شامی مثل۔ "خاکروب کے گدھے کیطرح اکڑ کر چلتا ہے۔ گو اسکی پشت پر خس و خاشاک اور غلاظت ہی ہوتی ہے۔"

(۳) شرم و حیا۔ عرب کہتے ہیں کہ "بے شرم عورت اس کھانے کی مانند ہے جو بے نمک ہو۔" چینی کہتے ہیں۔ "شرم عورت کی جرأت ہے۔" روسی مثل۔ "مرد عورت کا حاکم ہے لیکن عورت اپنے شرم و حیا سے اس پر حکومت کرتی ہے۔" "عورت خاوند کو مارتی نہیں لیکن اس کی خوش مزاجی خاوند پر حکومت کرتی ہے۔" جاپانی مثل۔ "جب مرغی بانگ دیتی ہے تو گھر بار برباد ہو جاتا ہے۔" چینی۔ "بکواسی عورت اور بانگ دینے والی مرغی نہ آدمی کے کام کی ہیں۔ اور نہ ملائکہ کی۔" فارسی۔ "اگر مرغ

ہو تو بانگ دو اور اگر مرغی ہو تو انڈے دو"۔ روسی اور انگریزی "جب مرغی بانگ دے تو خیر نہیں گزرتی"۔ پنجابی "مرغی کی بانگ سخت نحس ہوتی ہے"۔ روسی "مرغی مرغ نہیں ہو سکتی اور نہ عورت مرد بن سکتی ہے"۔ "عورت کی تعریف اپنے کنبے میں ہی کافی ہے"۔ تامل "اس قدر جیلخانوں کے استوار کرنے کا کیا فائدہ۔ عورت کی پاکدامنی محفوظ رکھو"۔ مالی "بھینسوں کا تمام گلہ بند رکھ سکتے ہیں۔ مگر جو چیز بند نہیں ہو سکتی وہ عورت ہے"۔

(۴) **شکم پروری** انگریزی **مثل** "کہتے ہیں پیٹو اپنے دانتوں سے اپنی قبر کھودتا ہے"۔ چینی مثل "اسکے معدے کی نسبت اس کی آنکھیں بڑی ہیں" (پہلے انگریزی میں مروج تھی)۔ روسی مثل "بھرا ہوا پیٹ نصیحت نہیں سنتا"۔ پنجابی مثل "پیٹ میں جب روٹیاں پڑجاتی ہیں۔ تو سب باتیں اچھی ہوجاتی ہیں"۔ ہندوستانی "پیٹ میں پڑا چارا تو کودنے لگا بچارا"۔ عربی "تھوڑا کھاؤ۔ اور عیش مناؤ"۔ "پیٹ کا پر رہنا عقل کو کند کردیتا ہے"۔ "جسم کی راحت طعام کی کمی میں ہے"۔ فارسی "طعام سے یہ غرض ہے کہ انسان جیتا رہے۔ اور نیک کام کرے۔ مگر تو سمجھتا ہے کہ زندگی کھانے کے لئے ہے"۔ تامل "شیر گھاس کے بھرے ہوئے چرنے میں نہیں دھاڑتا ہے۔ گوشت کے بھرے ہوئے میں دھاڑتا ہے"۔ عربی "انسان کا پیٹ اسکا دشمن ہے"۔ افغانی پشتو "اگر طعام بیگانہ تھا۔ لیکن پیٹ تو اپنا تھا"۔ پنجابی "گھر بیگانہ سہی مگر پیٹ تو اپنا ہے"۔

## ضرب الامثال

[یہ ایک نادر مضمون کا خلاصہ ہے جو ولایت کے اخبار سٹیر ڈی ریویو میں ضرب المثلوں کی تحقیق کے بارہ میں چھپا تھا]

ضرب الامثال کیا ہیں؟ اگر ان کو زبان کی لالی آبدار اور جواہر زواہر الکیا جادے

